۴ جیوں جل بیچ بتاشا ہے تیوں جگ کا سبھی تماشا ہی
یہہ اپنی آنکھ نہارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

۵ دیکھن میں جوئی آوے ہے سب خاک مانہہ ملجاوے ہے
یہ سبھی کال کو چارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

۶ درشٹ مان سب ناشی ہے اس کال کی سب پر پھانسی ہے
اس کال سبھن کو مارا رے کوئی دم دا ایہاں گذا رے

۷ جنکے در نوبت بلجے ہیں وے تخت چھوڑ کر بھاجے ہیں
جنکے لشکر لاکھ ہزارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

۸ کئی پیر پیغمبر ہوئے ہیں اس کال نے سبھی بگوئے ہیں
یہ سب ہی اوپر بھارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

۹ کئی غوث قطب سب گھیرے ہیں اس کال نے سبھی نوپرے ہیں
تو کس میں کون بچارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

۱۰ یہہ منش دیہہ کب پاوے ہے یہہ بادہی باد گنواوے ہے
کیوں اپنا کاج بگارا رے کوئی دم دا ایہاں گذارا رے

## (۳۴) راگ جنگلا

۱ اُٹھ جاگ گھور اڑے مار نہیں یہہ سون تیرے درکار نہیں۔
۲ اک روز جہانوں جانا ہے جا قبر بیچ سمانا ہے
تیرا گوشت کیڑیاں کھانا ہی رکھ چیتا مرگ وسار نہیں

۳ تیرا ساہا نیڑے آیا ہے — کجھ چولی داج رنگا یا ہے
کی اپنا آپ ونجا یا ہے — رے غافل تینوں سار نہیں
۴ توں سوں کے عمر گنوائی ہے — تیری ساعت نیڑے آئی ہے
تو جیڑے تند نہ پائی ہے — کی کریں داج تیار نہیں
۵ اج کل تیرا مکلاوہ نی — کیوں سُستی ہیں کر دعوی نی
ان ڈھیاں نال ملاوا نی — ایہہ پھلکے گرم بزار نہیں
۶ توں ایس جہانوں جائیں گی — پھر قدم نہ ایتھے پائیں گی
ایہہ جوبن روپ گنوائیں گی — تیں رہنا بچ سنسار نہیں
۷ بلھا شوہ بن کوئی ناہیں — ایتھے او تھے دوہیں سرائیں
سنبھل سنبھل قدم ٹکائیں — پھر آون دوجی بار نہیں

# (۳۵) راگ جنگلہ

۱۔ ہٹڑی چھوڑ چلیا بنجارا

۲ اس ہٹڑی بیچ مانک موتی — کوئی کوئی پرکھن ہارا
۳ اس ہٹڑی کے نو دروازے — دسواں مکت دوارا
۴ نکل گئی تھی ڈھیہ پیا مندر — رل گیا چکڑ گارا
۵ کہت کبیر سنو بھائی سادہو — جھوٹھا جگت پسارا

---

## (۳۶) راگ جنگلا

۱ مال جنھوں نے جمع کیا بنجارے ہارے جاتے ہیں
۲ بھائی بندھو کٹنب قبیلہ دعوے کر کر کھاتے ہیں
جبھی مسافر مارا جائیگا سبھی الگ ہو جاتے ہیں
۳ توں کیا جانے سائیں کا رستہ باٹر مارگ بہت سے ہیں
اس رستے کے بیچ مسافر اکثر مارنے جاتے ہیں۔
۴ اونچے نیچے محل پوائے بیٹھے رہے چوبارے میں
جاگت رہنا سونا ناہیں ہاتھ پسارے جاتے ہیں
۵ اگن پلیتہ راج ڈنڈ ار چور مُوس لیجاتے ہیں
رام نام پر کبھی نہ دینا مال جوائی کھاتے ہیں
۶ بھائی بندھو سنبندھی سارے سبھی الگ ہو جاتے ہیں
کہت کبیر سنو بھائی سادہو اپنے ہاتھ جلاتے ہیں۔

## (۳۷) راگ گوری

۱ اُڑ رے پنکھیرو دن تو رہ گیا تھوڑا
اُڑتیاں اُڑتیاں جنم گنوایا جہاں شہر نہاں ڈیرا
۲ چُن چُن کنکر محل بنایا مُورکھ کہے گھر میرا
نا گھر میرا نا گھر تیرا چڑیاں رین لبیرا

۳۔ شاہ حسین فقیر سائیں دا جنگل ہو گیا ڈیرا

## (۳۸) راگ بہاگ

۱۔ اُٹھ چلّے گوانڈھوں یار ربّا ہُن کی کریئے
۲ اُٹھ چلّے ہُن رہندے ناہیں ہویا ساتھ تیّار
چاروں طرف چلن دی چرچا کیہی پڑی پوکار
۳۔ ڈاڈھہ کلیجے بل بل اُٹھدی۔ بن دیکھے دیدار
بُلھا شاہ پیارے باجھوں نا رہساں گھر بار

## (۳۹) راگ پربھاتی

۱۔ میری بھولیئے ماں! کھیلن دے دِن چار
پھیر کھیلن ساڈا کن آونا۔
۲ چرخہ بھن پر وٹڑے چاروں پونیاں رلیاں ہزار
کوٹی شِو سُر ہر برہما بیتے گئے ہیں سرگ اپار
۳۔ راون اور ماندھاتا جیسے راجے مرے ہزار
جے سُر نر مُنی دِکھیت آوین گرم بنگلے سب سر بھار
۴۔ چند سورج سرتا پتی ناسیں ہمرو کون بچار
داس گلاب بیراگ بھجو من جھوٹو سب سنسار

---

## (۴۰) راگ جنگلا

۱- بھائی تینے سِتم گُذارا    دل سے رام بسارا
۲ بالا پن اَر ترُن اوستھا    جب نہیں رام سنبھارا
برِدّھ بھیو کف بالو نے گھیرا    تھکت بھیا ہنکارا
۳ محل ماڑیاں چھِن میں چھینے    باندھ گھاٹ پر ڈارا
شاہ سے سب بھئے بیڑو    لُٹن لگا گھر بارا
۴- دھرے ڈھکے کو پوچھن لاگے    کُٹنب قبیلہ سارا
مرم کرم کی کوئی نہ پوچھے    دغا باز سنسارا
۵ ننگے پیر کٹیلا رستہ    جیوں کھانڈے کی دھارا
بشنو آمتر محبوب صاحب کو    بھج لے بار نبارا

## (۴۱) غزل

۱- کل ہوس اِس طرح سے    ترغیب دیتی تھی مجھے
خوب مُلکِ رُوم ہے    اور سر زمین روس ہے
۲- اتنے میں عبرت پکاری    اک تماشا میں تجھے
چل دِکھاؤں تو جو    صیدِ آز کا محبوس ہے
۳ میں نے جانا تھا کہ لیجاوے گی    بُستاں کی طرف
یا کنارِ آبِ خُرّم    یا بیاباں کی طرف

۴ لے گئی اک بار گی — گورِ غریباں کی طرف
جس جگہ جانِ تمنّا — ہر طرح مایوس ہے
۵ مرقدیں دو تین دکھلا کر — لگی کہنے مجھے
یہ سکندر ہے یہ دارا ہے — یہ کیکاؤس ہے
۶ یہ وہ ہے جسکو کہ — ہفت اقلیم کا اترا تھا تاج
یہ وہ ہے جسکا فرشتوں سے — نہ ملتا تھا مزاج
۷ پوچھ تو ان سے کہ — مال و ملکتِ دنیا سے آج
کچھ بھی ان کے پاس — غیر از حسرت و افسوس ہے

## غزل (۴۲)

۱ چلے گئے سب اجل کے منہ میں — خشکی رہی نا تری رہی
سب نشان مٹ گئے تنہا نہ رہے — نام نہ نا ما وری رہی
۲ یہ دو دن جیون دنیا کا — کیا شاہ امیر وزیر بنے
کنگال کری گذران جگت میں — دو دن پر چا گھری رہی
۳ پل چھن میں کوچ نقارا ہے — کوئی ظلم کرو کوئی عدل کرو
جب موت نے آکر پکڑ لیا — تب من کی من میں دھری رہی
۴ جیوں چھایا ہے سنہرے بادل کی — تیوں مایا رات انت کو جاتی
بھگتی سب جھوٹا ٹھاٹھ پڑا
دو دن کی باقی کری رہی

# غزل (۴۳)

۱ جدھر دیکھتے ہیں جہاں دیکھتے ہیں
عدم کی طرف سب رواں دیکھتے ہیں

۲ گدا دیکھتے یا کہ شاہ دیکھتے ہیں
مسافر یہ سارے سراں دیکھتے ہیں

۳ جواں پیر و بچّہ ہیں ہر وقت ہی
چلا چل کا شور و فغاں دیکھتے ہیں

۴ کوئی صبح جاتا کوئی شام کو
دوپہرے کسی کا چلاں دیکھتے ہیں

۵ جو آیا یہاں پر وہ رہنے نہ پایا
سبھی کوچ کرتے یہاں دیکھتے ہیں

۶ ہے آباد دنیا کا عالم یہ کیسا
نہ رہنا یہاں جسم و جاں دیکھتے ہیں

۷ جسے لوگ سمجھے مقام بقا ہیں
یہ عالم فنا بے گماں دیکھتے ہیں

۸ جو رکھتے تھے لاکھوں خزانے نہاں میں
چلے ہاتھ خالی عیاں دیکھتے ہیں

۹ بنا توشۂ عاقبت کا چلا جو

وہی مرد دانا زماں دیکھتے ہیں
۱۰۔ تیاری کرو تم بھی اے بلبلِ دل
چلی ہے بہار اب خزاں دیکھتے ہیں

## غزل (۴۴)

۱ گذاری عمر جھگڑوں میں بگاڑی اپنی حالت ہے
ہوا خارج اپیل اپنا عجائب یہ وکالت ہے
۲ مقدمے غیر لوگوں کے ہزاروں کر دیئے فیصل
نہ دیکھا مسل اپنی کو عجائب یہ عدالت ہے
۳ دلیلیں دیکے غیروں کو کیا ثابت اصول اپنا
دل اپنے کا نہ شک ٹوٹا عجائب یہ دلالت ہے
۴ بہت پڑھنے پڑھانے سے ہوا سب علم میں کامل
نہ پایا بھید ربّی کو عجائب یہ کمالت ہے
۵ بنا حافظ پڑھے مسئلے سنائے دوسرونکو بھی
وے ٹوٹا نہ کفر اپنا عجائب یہ مسالت ہے
۶ تو کر فیصل حساب اپنا تجھے اوروں سے کیا گوہر
نہ قصہ طول دے اتنا فضولی یہ طوالت ہے

# (۴۵) راگ پیلو تال چلنت

١- گر نعمتیں کھاتا رہا — دولت کے دستر خوان پر
میوے مٹھائی دودھ گھی — حلوا و ترشی اور شکر
۲ گر باندھ جھولی بھیک کی — ٹکڑے کے اوپر دھر نظر
ہو کر گدا پھرنے لگا — کوچہ بکوچہ در بدر
گر یوں ہوا تو کیا ہوا۔ — گر ووں ہوا تو کیا ہوا
۳ تھا ایک دن وہ دھوم کا — نکلے تھا جب اسوار ہو
ہر دم پکارے تھا نقیب — آگے بڑھو پیچھے ہٹو
۴ یا ایک دن دیکھا اُسے — تنہا پڑا پھرتا ہے وہ
بس کیا خوشی کیا نہ خوشی — یکساں ہے سب اے دوستو
گر یوں ہوا تو کیا ہوا — گر ووں ہوا تو کیا ہوا
۵ یاں عشرتوں کے ٹھاٹھ تھے — یا عیش کے اسباب تھے
ساقی صراحی گلبدن — جام و شراب ناب تھے
۶- یا بیکسی کی حد سے — بیحال تھے بیتاب تھے
کچھ رہ نہیں جاتا یہاں — آخر کو نقش آب تھے

گر یوں ہوا تو کیا ہوا
گر ووں ہوا تو کیا ہوا۔

# (۴۶) راگ بلاول تال دیپک

۱۔ گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یاں کسی سے میل
نہ تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

۲ جتنے تو دیکھتا ہے یہ بیل پھول پات ہیں
سب اپنے اپنے کام کی ہیں کر رہے جھمیل

۳ ناطہ جو ہے سو ناتھ جو رشتہ ہے سو نکیل
جو غم پڑے تو اس کو تو اپنے ہی تن پہ جھیل

۴ جب تو ہوا فقیر تو ناطہ کسی سے کیا
چھوڑا کٹنب تو پھر رہا رشتہ کسی سے کیا

۵ مطلب بھلا فقیر کو بابا کسی سے کیا
دلبر کو اپنے چھوڑ کے ملنا کسی سے کیا

۶ تیری نہ یہ زمین ہے تیرا نہ آسماں
تیرا نہ گھر نہ بار نہ تیرا یہ جسم و جاں

۷ اس کے سوا کہ جس پہ ہوا تو فقیر یاں
کوئی تیرا رفیق نہ ساتھی نہ مہرباں

۸ یہ الفتیں کہ ساتھ تیرے آٹھ پہر ہیں
یہ الفتیں نہیں ہیں میری جاں! یہ قہر ہیں

۹ جتنے یہ شہر دیکھتے ہیں — جادو کے شہر ہیں
جتنی مٹھائیاں ہیں — میری جاں! یہ زہر ہیں
۱۰ خوباں کے یہ جو چاند سے — منہ پر کھلے ہیں بال
مارا ہے تیرے واسطے — صیّاد نے یہ جال
۱۱۔ یہ بال بال اب ہے — تیری جان کا وبال
پھنسیو خدا کے واسطے — اسمیں نہ دیکھ بھال
ملنگے تو مانگ اس سے — کیا نقد کیا ادھار
۱۳ دیوے تو لے وُہی — جو نہ دیوے تو دم نہ مار
اس کے سوا کسی سے — نہ رکھ اپنا کاروبار
۱۴ کیا فائدہ اگر تو ہُوا — نام کو فقیر
ہو کر فقیر تو بھی رہا — جال میں اسیر
ایسا ہی تھا تو فقر کو — ناحق کیا حقیر
ہم تو اسی سخن کے — ہیں قایل میاں نظیر

## ۱۷۴ غزل

۱ ہمن ہیں عشق کے ماتے — ہمن کو دولتاں کیا رے
نہیں کچھ مال کی پرواہ — کسی کی منتاں کیا رے
۲ ہمن کو خشک روٹی بس — کمر کو اک لنگوٹی بس
سرے پر ایک ٹوپی بس — ہمن کو عزتاں کیا رے

۳ قبا شالا وزیروں کو | زری زرلفت امیروں کو
ہمن جیسے فقیروں کو | جگت کی نعمتاں کیا رے

۴ جنہوں کے سخن سیلنے ہیں | تنہوں کو خلق ملنے ہیں
ہمن عاشق دیوانے ہیں | ہمن کو مجلساں کیا رے

۵ کیو ہم درد کا کھانا | لیو ہم بھسم کا بانا
دلی بس شوق من مانا | کسی کی مصلتاں کیا رے

## غزل (۴۸)

۱۔ ہمیں ہے کام ایشور سے | جگت روٹھے تو روٹھن دے
۲۔ کٹنب پریوار سُت دارا | مال دھن لاج لوگوں کی
ہری کے نام لینے سے | اگر چھوٹے تو چھوٹن دے

۳ بیٹھ سنتوں کی سنگت ہیں | کروں کلیان ہیں اپنا
لوگ دنیا کے بھوگوں ہیں | مزا لوٹیں تو لوٹن دے

۴ پربھو کے دھیان دھرنے کی | لگی دل ہیں لگن میرے
پریت سنسار ساگر سے | اگر ٹوٹے تو ٹوٹن دے

۵ دھری سر پاپ کی مٹکی | میرے گور دیو نے جھٹکی
وہ برہمانند نے پٹکی | اگر پھوٹے تو پھوٹن دے

---

## (۴۹) راگ جنگلا

ا۔ رجیا را تم جے ہو ہم جانی

۲ راج کرنتے راجے جے ہیں　　روپ دھرنتی رانی
راج سماج سبھا سد جے ہیں　　جے ہیں سب ابھمانی
۳ وید پڑھنتے پنڈت جے ہیں　　کتھا سننتے دھیانی
جوگ کرنتے جوگی جے ہیں　　گیان اٹنتے گمبانی
۴ چندا جے ہیں سورج جے ہیں　　جے ہیں پون اور پانی
من اور بدھی دونو جے ہیں　　جے ہیں سکل پرانی
۵۔ جوگی جے ہیں جنگم جے ہیں　　جے ہیں تپو دھن مانی
کہیں کبیر ہری جن نہیں جے ہیں　　جن کی مٹی ٹھیرانی

## (۵۰) راگ جنگلا

۱ تن دھر سکھیا کوہ نہ دیکھا　　جو دیکھا سو دکھیا ہو
راجا پرجا رنک دھنی نر　　ادھما دھم دانکھیا ہو
۲ گھاٹے باڑھے سب جگ دکھیا　　کیا گرہی کیا تیاگی ہو
سکھیا جگ نہیں کٹنی　　سکھیا نہیں بیراگی ہو
۳ جوگی دکھیا جنگم دکھیا　　تپسی کو دکھ دونا ہو
آشا ترشنا سب کو دیا پے　　کوئی محل نہیں سونا ہو

۴ سانچ کہوں تو کوئی نہ مانے — جھوٹ کہا نہیں جائی ہو
برہما وشنو مہیشور دکھیا — جن یہ راہ چلائی ہو
۵ ابدھو دکھیا بھوپتی دکھیا — رنک دکھی بپریتے ہو
کہیں کبیر سنو بھائی سادہو — منش سکھی من جیتے ہو

## (۵۱) راگ سورٹھ

۱- سب کچھو جیوت کو بیوہار
آدھ گھڑی کوئی نہیں راکھت — گھر تے دیت نکار
۲- مات پتا بھائی سب بندھو — اور پن گرہ کی نار
تن تے پران ہوت جب نیارے — بھاجت پریت پکار
۳ مرگ ترشنا جیوں جگ رچنا ہے — دیکھو ہردے بچار
کہہ نانک بھج ستّ نام نت — جانتے ہوت اُدّھار

## (۵۲) راگ بہاگ

۱- کیا مانگوں کچھو تھر نہ رہائی — دیکھت نین چلیو جگ جائی
۲- اک لکھ پوت سوا لکھ ناتی — تس راون گھر دیا نہ باتی
۳ لنکا سا کوٹ سمندر سی کھائی — تا راون کی خبر نہ پائی

۴۔ سونے کا محل روپے کا چھاجا — چھوڑ چلیو نگری کا راجا
۵۔ کوئی کرو محل کوئی کرو ٹاٹی — اُڑ جائے ہنس پڑی رہے ماٹی
۶۔ آوت سنگ نہ جات سنگھاتی — کہا بھیو گھر باندھے ہاتھی
۷۔ کہیں کبیر انت کی باری — ہاتھ جھاڑ جیوں چلیو جواری

## (۵۳) راگ گوری

۱۔ تج من ہری بمکھن کو سنگ
جن کے سنگ کبدھی اپجے — پڑت بھجن میں بھنگ
۲ کہا ہوت پے پان کرائے — بش نہیں تجت بھجنگ
کاگ ہی کہا کپور کھوائے — سوان نہوائے گنگ
۳۔ کھر کو کہا ارگجا لیپن — مرکٹ بھوشن انگ
گج کو کہا نھوائے سرتا — بوہر دھرے کھیہ اُچھنگ
۴ پاہن پتت بان نہیں بیدھت — ریتو کرت نکھنگ
سورداس کھل کاری کامر
چڑھت نہ دوجو رنگ

## (۵۴) راگ دیس

۱۔ کرو جتن من سائیں ملن کی

۲۔ گڈّا گُڑیا سُوپ سُپیلا — تج دے بُدّھ لڑکیاں کھیلن کی
دیوتا پتر بھوانی بھُیّاں — یہ مارگ چوراسی چلین کی

۳۔ اونچا محل عجب رنگ بنگلا — پیا کی سیج وہاں لاگی پھولن کی
تن من دھن سب ارپن کر دے — سرت سمھار پڑ پیّاں ساجن کی

کہیں کبیر نربھے ہوئے ہنسا
کنجی بتا دوں دروازہ کھلن کی

## (۵۵) راگ سورٹھ

۱۔ مایا مہا ٹھگنی ہم جانی

ترگن پھانسی لیئے کر ڈولے — بولے مدھری بانی
۲ کیشو کے کملا بن بیٹھی — شو کے بھون بھوانی
پنڈا کے مورت ہوئے بیٹھی — برہمّا کے برہمانی
۳ جوگی کے جوگن ہوئے بیٹھی — راجا کے گھر رانی
کاہو کے ہیرا ہوئے بیٹھی — کاہو کے کوڑی کانی
۴ بھگتن کے بھگتی ہوئے بیٹھی — تیرتھ ہوں میں پانی
کہیں کبیر سنو بھائی سادھو — یہ سب اکتھ کہانی

## (۵۶) راگ بلاول

۱۔ نہیں ایسو جنم بارنبار

کیا جانوں کچھو پنتھ پر گئے    مانکھا اوتار

۲- بڑھت پل پل گھٹت چھن چھن    چلت نہ لاگے بار

برچھ کے جیوں پات سے ٹوٹے    لگے نہیں پُن ڈار

۳ بھوساگر اتِ جور کہیئے    بکھم اوکھی دھار

سُرت کا نر یاندھ بیڑا    بیگ اُترو پار

۴ سادھو سنتاں تے مہنتاں    چلت کہت پوکار

داس میراں لال گردھر    جیونا دِن چار

---

اوم    نت    ست

اوم    نت    ست

اوم    نت    ست

اوم تت ست

# ۶۔ گیان کے بھجن

## (۱) راگ جنگلا

۱ تیرا رام بسداہے تیرے ہی من میں
مورکھ کا ہے کو بھٹکت بن میں

۲۔ دودھ دہی کی مٹیا جمائی
تاں میں ماکھن وستو لبھائی
متھن بنا وہ ہاتھ نہ آوے
جیسے چندا چھپ جات گھنن میں

۳۔ پتھری میں اگ جانے سب کوئی
چقمک جھاڑ کے دھونی رمائی
گورو اپنے سے آگیا پائی
جیسے مکھ دیکھت درپن میں

۴ مہندی کے پات میں لالی رہت ہے
بن گھوٹے رنگ چڑھے نہ ہاتھ پہ
ایسی کھوجنا کرو من اپنے

نشچے کرچت لا سا دھن ہیں

۵ گج کے کُنبھ سون نکسبوُ موتی
اندھیرے سے کتیا قیمت ہوتی

ہیمد آس کوئی برلا جانے
گیانی سمجھت ہے سینن ہیں

## (۲) راگ جنگلا

۱۔ ستگور پُورا پایا بھلا ہیں صاحب پُورا پایا ہے
۲۔ گڈھ کنچن کے محل تیاگے تیاگی سگری مایا ہے
دارا سُت دونوں تیاگے گوبند ہردے ہیں سمایا ہے
۳ جنم جنم کا تھا ہیں دکھیا چھن ہیں دُکھ گنوایا ہے
خودی گئی آنند سنگ راتا گوبند کا گن گایا ہے
۴ من محلاں ہیں سیج بچھاؤں سکھ ہیں جائے سمایا ہے
جاگرت سپنا دونو تیاگے تُریا مانہہ جمایا ہے
۵ پون کا گھوڑا اسرت لگاماں بھئے کا چابک لایا ہے
پیا دے نے اسوار بنایا بن پنکھاں جو اُڑایا ہے
۶ شوہ اپنے دی رہنی رنگساں گوڑھا رنگ رنگایا ہے
کہت بچارا دل سکھ پیارا پیالہ پریم پلایا ہے

# (۳۷) راگ بھیروی

۱- سوجن مستانہ مستانہ — جن پایو پد نربانا
۲ مگن ہوئے چڑھ گیو گگن میں — ادھر دھار دھر دھیانا
لگن لائے بسر لئے بشو کو — انہد شبد پچھانا
۳ پرم شونیہ میں چر چاہوا — چیتن چرن سمانا
نرگن سہج نیج کی نگری — یہ اگت استھانا
۴ لکھش کلا لئے چندر پرکاشے — کوٹ کلا لئے بھانا
جگمگ لگی محل کے بھیتر — دیکھت درش دیوانا
۵- برسے پدم دامنی دمکے — ہر ہیروں کی کھانا
گم سے دور اگم سے آگے — ادبھت عجب ٹھکانا
۶ کھل گیو کمل نول برپالو — ننت برت امرت پانا
امر کند دکھ بھنجن بیاپی — جس گھر بھرم بھلانا
۷ اسنت نندا دواؤ تیا گو — کھوجو پد نربانا
ہرکھ شوک سے رہو انیتا — تن جگ تتو پچھانا
۸ پانچ پچیس پوری تج بھاگے — جیت لیو میدانا
نتیانند محبوب سوامی
اب سنچے کر جانا

## (۴) راگ بروا

۱ اب میں اپنے رام کو رجھاؤں بھجن گن گاؤں
پات پات میں صاحب میرا مڑ مڑ سیس نواؤں
۲ گنگا نہ جاؤں جمنا نا جاؤں نا کوئی تیرتھ نہاؤں
اٹھ سٹھ تیرتھ گھٹ کے بھیتر تن ہی میں مل مل نہاؤں
۳۔ اوشد کھاؤں نہ بوٹی لاؤں نا کوئی بید منگاؤں
پورن گورو ملے ابناشی تن ہی کو نبض دکھاؤں
۴ گیان کٹار اکس کر باندھوں سرت کمان چڑھاؤں
پانچوں چور بسیں گھٹ بھیتر تن کو مار گراؤں
۵ جوگی ہوئے نہ جٹاں بڑھاؤں نہ انگ بھبوت رماؤں
جو رنگ رنگے آپ بدھاتا اور کیا رنگ چڑھاؤں
۶۔ چندر سورج دو آوسم کر راکھوں سکھمن سیج بچھاؤں
کہت کبیر سنو بھائی سادھو آوا گمن مٹاؤں

## (۵) راگ جنگلا

۱ آرتی سدا ہی ہوت سنتن گھٹ ماہیں
برتھم جوتی پرگٹ بھئی بگست در سائیں
۲ ویدکے بجنتر باجیں گیان دہوپ دھکھن لاگے

سمتا چت چھپائے رہی — چھوا گُن گا ئین
۳ پریم کی جو باتی لاگی — سکل برہم جوت جاگی
انو بھو سوں دو بدھ بھاؤ — اک سنگ مل جائیں
۴ سو منگ دھن شنکھ پور — بھید بھرم گئے دُور
اِت اُت سب چار سروپ — آتم در سائیں
کہے کپ لوک داس — اچرج گور کیو پرکاش
اِت ہو لاس ہوت جہاں — جنم مرن ناہیں

## (۶) راگ بھیروی۔ تال ٹھمری

۱- دلبر پاس وسدا — ڈھونڈن کیتھے جاونا
۲- گلی تے بازار ڈھونڈو — شہر تے دیار ڈھونڈو
گھر گھر ہزار ڈھونڈو — پتہ نہیں پاونا
۳ مکّے تے مدینے جائیے — متھے جا مسیت گھسائیے
اُچّی کوک بانگ سنائیے — مِل نہیں جاونا
۴ گنگا بھاویں جمنا نہاؤ — کاشی تے پراگ جاوو
بدّری کیدار جاوو — مُڑ گھر آونا
۵ دیش تے وِدیس ڈھونڈو — دِلّی تے پشور ڈھونڈو
بھاویں لہور ڈھونڈو — کسے نہ بتاونا
بنو جوگی تے بیراگی — سنّیاسی جگت تیاگی

پیارے سے نہ پریت لاگی ۔۔۔ بھیس کی وٹا دنا
۷ بھاویں گلے مالا ڈال ۔۔۔ جیندن لگا وو بھال
پیار نہیں سائیں نال ۔۔۔ جگت نوں دکھا دنا
۸ مومناں دی شکل بناویں ۔۔۔ کافراں دے کم کماویں
متھے تے محراب لگاویں ۔۔۔ مولوی کہا دنا

## (۷) راگ بھیروی تال دیپک

۱ اپنے مزے کی خاطر ۔۔۔ گل چھوڑ ہی دئے جب
روئے زمیں کے گلشن ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب
۲ چکھتے زباں کے رس تھے ۔۔۔ کل ترک کر دئے جب
بس ذائقے جہاں کے ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب
۳ خود کے لئے جو مجھ سے ۔۔۔ دیدوں کی دید چھوٹی
خود حسن کے تماشے ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب
۴ اپنے لئے جو چھوڑی ۔۔۔ خواہش ہوا خوری کی
بادِ صبا کے جھونکے ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب
۵ رنج کی غرض سے چھوڑا ۔۔۔ سننے کی آرزو کو
اب راگ اور باجے ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب
۶ جب بہتری کے اپنی ۔۔۔ فکر و خیال چھوٹے
فکر و خیال رنگیں ۔۔۔ میرے ہی بن گئے سب

۷ آہا عجب تماشا — میرا نہیں ہے کچھ بھی
دعوے نہیں ذرا بھی — اس جسم و اسم پہ بھی

۸ یہ دست و پا ہیں سب کے — آنکھیں یہ ہیں تو سب کی
دنیا کے جسم لیکن — میرے ہی بن گئے سب

## غزل (۸)

۱ عشق میں اک عجب مزہ دیکھا — خویش و بیگانہ آشنا دیکھا
نکتہ خود سے خود ہی واقف ہو — چہرہ یار جا بجا دیکھا

۲ بلکہ یوں بولنا بھی تکلف ہے — ہم نے اسکو سنا ہے یا دیکھا
دیکھتا آپ ہے سنے ہے آپ — نا کوئی اس کے ماسوا دیکھا

۳ وید اپنی کی تھی اسے خواہش — آپ کو ہر طرح بنا دیکھا
صورت گل میں کھل کھلا کے ہنسا — شکل بلبل میں چہچہا دیکھا

۴ شمع ہو کر کے اور پروانہ — آپ کو آپ میں جلا دیکھا
کرکے دعوی کہیں انا الحق کا — بر سر دار وہ کھنچا دیکھا
تھا وہ پرتو فشاں ذرا سے نیاز — پھر وہی اب شما ذرا دیکھا

## غزل (۹)

۱ یار کو ہم نے جا بجا دیکھا — کہیں ظاہر کہیں چھپا دیکھا
کہیں ممکن ہوا کہیں واجب — کہیں فانی کہیں بقا دیکھا

۲ کہیں بولا ہے وہ کہہ کے الست    کہیں بندہ کہیں خدا دیکھا
کہیں بیگانہ وش نظر آیا    کہیں صورت سے آشنا دیکھا
۳ کہیں ہے بادشاہ تخت نشیں    کہیں کاسہ لئے گدا دیکھا
کہیں عابد بنا کہیں زاہد    کہیں رندوں کا پیشوا دیکھا
۴ کہیں قاضی اور کہیں مطرب    کہیں وہ ساز باجتا دیکھا
کہیں وہ در لباس معشوقاں    برسرِ ناز اور ادا دیکھا
کہیں عاشق نیاز کی صورت    سینہ بریاں و دل جلا دیکھا

## غزل (۱۰)

۱ معمور ہو رہا ہے    عالم میں نور تیرا
از ماہ تا بماہی    سب ہے ظہور تیرا
۲ ہر آنکھ تک رہی ہے    تیرے ہی مُنہ کو پیارے
ہر کان میں ہوں پاتا    معمور شور تیرا
۳ جب جی میں یہ سمائی    جو کچھ کہ ہے سو تو ہے
پھر دل سے دور کب ہو    قرب و حضور تیرا
۴ بھاتا نہیں ہے واعظ    جز دیدِ حق مجھے کچھ
تجھ کو رہے مبارک    حُور و قصور تیرا
۵ وحدت کے ہیں یہ جلوے    نقش و نگار کثرت
گر سرِّ معرفت کو    پا دے شعور تیرا

۶ گر حرف بے نیازی سرزد نیاز سے ہو
پُتلی ہیں خاک کی ہے پیارے غرور تیرا

## غزل (۱۱)

۱ اے دل کہیں نہ جائیو۔ زنہار دیکھنا
اپنے ہی بیچ یار کا۔ دیدار دیکھنا

۲ خوبان اِس جہان کا نہ تماشا جو تو کرے
آئینہ دار طلعتِ۔ دِلدار دیکھنا

۳ نیرنگیوں سے یار کی حیراں نہ ہوجیو۔
ہر رنگ میں اسی کو نمودار دیکھنا

۴ اے دل قمارِ عشق میں ٹک کھیلیو سنبھل
بازی نہ دیجو ہار میرے یار دیکھنا

۵ گر نقد جاں طلب کرے۔ وہ شوخ دِلربا
انکار واں نہ کیجیو۔ زنہار دیکھنا

ہرگز دوا نہ کیجیو۔ اِس غم کی اے نیاز
سب راحتوں سے اسکو مزیدار دیکھنا

## غزل (۱۲)

۱ نیستی ہستی ہے یارو اور ہستی کچھ نہیں۔

بیخودی مستی ہے یارو — اور مستی کچھ نہیں
۲ لامکاں کی منزلت — پاتا ہے کب کون و مکاں
ہو کے ڈیرا لینے کے آگے — ہے کی ہستی کچھ نہیں
۳ کچھ نہیں سب کچھ ہے یارو — اور سب کچھ کچھ نہیں۔
غیر اس کے معنے — رمز الستی کچھ نہیں
۴ یہ جو کچھ ہونا جسے — کہتے ہیں ہستی اے میاں
فقر میں ہستی یہی ہے — اور ہستی کچھ نہیں
۵ بندگی اور حق پرستی — کچھ نہ ہونا ہے نیاز
کچھ نہ ہونے کے سوا — اور حق پرستی کچھ نہیں

## (۱۴۳) راگ دیس

۱۔ الست دیوانی لال وے — لائے لگن سیاں جوگنیاں
اُوہاں پون نہ پانی — بن بادل برسے بوندریاں
۲ اُوہاں سُور نہ چندا — بن دیوے جگیں جوتڑیاں
کہے داس کبیرا — سوہنگ شبد سہیلڑیاں

## (۱۴۴) لاونی۔ راگ دھناسری تال دھمالی

۱ نہیں ملے ہر دھن تیاگے — نہیں ملے رام جان تجے
نارائن تو ملے اُسی کو — جو دیہہ کا ابھمان تجے۔

نارائن تو ملے اُسیکو　　جو دیہہ کا ابھمان تجے
۲ سُت دارا پا کٹنب تیاگے　　یا اپنا گھر بار تجے
نہیں ملے ہے پربھو کدا ہی　　جگ کا سب بیوہار تجے
۳ کند مول پھل کھائے رہے　　اور ان کا بھی آہار تجے
بستر تیاگے نگن ہو رہے　　اور پرائی نار تجے
۴ تو بھی ہر نہیں ملے پہ تیاگے　　چاہے اپنے پران تجے
نارائن تو ملے اُسیکو　　جو دیہہ کا ابھمان تجے
۵ تجے پلنگ پھولوں کا　　اور ہیرے موتی لال تجے
ذات کی عزّت نام اور بنج　　اور کل کی ساری چال تجے
۶ بن میں نشدن پھرے　　اور دنیا کا جنجال تجے
دیہہ کو اپنی چاہے جلادے　　شریر کی بھی کھال تجے
۷ برہم گیان نہیں ہو تو بھی　　چاہے وہ اپنی شان تجے
نارائن تو ملے اُسی کو　　جو دیہہ کا ابھمان تجے
۸ رہے مون بولے نہیں کچھ سے　　اپنی ساری بات تجے
بال پن سے جوگ لے چاہے　　تات تجے یا مات تجے
۹ شکھا سوتر تیاگ جو کر دے　　اور اپنی اُتّم ذات تجے
کبھی جیو کو نہ مارے　　اور گھات تجے اگھات تجے
۱۰ اتنا تجے تو کیا ہووے　　جو دیہہ کا نہیں گمان تجے
نارائن تو ملے اُسیکو　　جو دیہہ کا ابھمان تجے

۱۱ رہے رات دن کھڑا نہ سووے — پرتھوی کا بھی سنگھاسن تجے
کشٹ اٹھاوے رہے بیچین — سکھ اور ساری چین تجے
۱۲ میٹھا ہو کر بولے سب سے — کڑ دے اپنے بین تجے
اتنا تیاگے. اور دیہ ابھیمان ہیں — دن رین تجے
۱۳ بنارسی اُس سے نہیں ہر — چاہے سکل جہان تجے
نارائن تو ملے اسی کو — جو دیہہ کا ابھیمان تجے

## (۱۵) راگ بھیروی تال دیپک

۱. جو مست ہیں ازل کے — اُن کو شراب کیا ہے
مقبول خاطر دل کو — بُوئے کباب کیا ہے
۲. کیوں منہ چھپاؤ ہم سے — تقصیر کیا ہماری
ہر دم کی ہم نشینی — پھر یہ حجاب کیا ہے
۳ ہو پاس تم ہمارے — ہم ڈھونڈتے ہیں کسکو
منہ سے اٹھا دکھانا — زیرِ نقاب کیا ہے

## (۱۶) غزل

اگر ہے شوق ملنے کا — تو ہر دم لو لگاتا جا
جلا کر خود نمائی کو — بھسم تن پر رماتا جا
۲ پکڑ کر عشق کا جھاڑو — صفا کر دل کے حجرے کو

دوئی کی ڈھول کو لیکر — مصلّے پر اڑاتا جا
٣ مصلّا پھاڑ تسبیح توڑ — کتابیں ڈال پانی میں
پکڑ دامن رقیبوں کا — غلام اُن کا کہاتا جا
٤ نہ مرجھو کا نہ رکھ روزہ — نہ جا مسجد نہ کر سجدہ
وضو کا توڑ دے کوزہ — شراب شوق پیتا جا
٥ نہ ہو ملّاں نہ بن براہمن — دوئی کی چھوڑ کر لُو جا
حکم ہے شاہ قلندر کا — انا الحق نوں کہاتا جا
٦ ہمیشہ کھا ہمیشہ پی — نہ غفلت سے رہو اکدم
نشے میں سیر کر اپنی — خودی کو نوں جلاتا جا
٧ کہے منصور مستانہ — میں نے حق دل میں پہچانا
وہی مستوں کا میخانہ — اُسی کے بیچ آتا جا

## (١٧) راگ دیش۔ تال تین

١ گم ہوا جو عشق میں — پھر اُسکو ننگ و نام کیا
دیر و کعبہ سے غرض کیا — کفر کیا اسلام کیا
٢ شیخ جی جاتے ہیں میخانہ سے — مُنہ کو پھیر پھیر
دیکھئے مسجد میں جاکر — پائیں گے انعام کیا
٣ مولوی صاحب سے پوچھے — تو کوئی ہے جسم کیا
روح کیا ہے دم ہے کیا — آغاز کیا انجام کیا

۴ دم کو لبِ بکر صُمّ و بکمّ — بے صبر سا بیٹھا رہے
کوچۂ دلدار میں — واعظ سے تم کو کام کیا
۵ یار میرا مجھ میں ہے — میں یار میں ہوں بالمضرور
وصل کو یہاں دخل کیا — اور ہجر نا ظر جام کیا
۶ تجھ میں ہیں اور مجھ میں تو — آنکھیں ملا کر دیکھ لے
اور گر دیکھے نہ تو — تو مجھ پہ ہے الزام کیا
۷ پختہ مغزوں کے لئے ہے — رشما میرا سخن
حافظا حاصل کرینگے — اس سے مردِ خام کیا۔

## (۱۸) راگ جنگلا

۱۔ کائیاں نگری من راجا — بیچ دیوا بلے الکمّ دا
۲ ہستی اینٹ رکت کا گارا — ماس مجّھ کا مندر سارا
نو سو ناڑی ننانوے جھارا — کوٹ چو گرد اچمّ دا
کاریگر جیشر نے ساجا — کائیاں نگری من راجا
۳ تین ڈیوڑھی پر تین سپاہی — تین جنے اور پہرا ہی دا
سات دھات کا نگر بنایا — روشن ہے بیچ دم دا
کھولو دسواں دروازا — کائیاں نگری من راجا
۴ ناچ کریں دس عورت بنکے — چار چیتر سا جیں سنگ من کے
بیس اٹھارہ تال دیں گن کے — تول مجرا دیکھیہ صنم کا

جہاں انہد نج رہیا باجا | کایاں نگری من راجا
۵ پانچ افسر پچیسیں سی سینا | پانچ ہزار بسیں سکھ چینا
شنس بکے نج بولے اک مینا | شبد کہے سیّا رام دا
جینتی کا بھجن سن تا جا | کائیاں نگری من راجا

## غزل (۱۹)

۱ ہمیں دلدار مل جانا | مبارک ہو مبارک ہو
وہ پر مانند برسانا | مبارک ہو مبارک ہو
۲ اندھیرا جہل وبے علمی | گیا ہو دور یکدم سب
حقیقی چاند چمکانا | مبارک ہو مبارک ہو
۳ آہا بادِ صبا کیا آ رہی ہے | آج غُنچہ فانی
دلوں کا جس سے کھل جانا | مبارک ہو مبارک ہو
۴ خوشی سے چل رہی ہے | سامنے گنگا ئے وحدت کی
کہ جس میں تاریاں لانا | مبارک ہو مبارک ہو
۵ لگی ہے محفلِ بیرنگ | اس رنگیں چمن میں آج
مسلسل دور کا آنا | مبارک ہو مبارک ہو
۶ نہیں اب کسی سے اُلفت | نہیں کلفت کسی سے بھی
دوئی کا دل سے اُڑ جانا | مبارک ہو مبارک ہو
۷ کریں اب تیاگ ہی کس کا | کریں یا گرہن ہی کسکو

یہ جملہ برہم درسانا — مبارک ہو مبارک ہو
۸۔ نہیں اب وہم بندھن کا — نہ خواہش ہی ہے مکتی کی
چکا اب دل کا گھبرانا — مبارک ہو مبارک ہو
۹۔ اٹھاسٹھ [۶۸] سال اور تیرتھ — جو سمجھے تھے کہیں باہر
سب اپنے میں نظر آنا — مبارک ہو مبارک ہو
۱۰۔ رملتے رام ہی سارے — نہیں کچھ بھی بغیر اس کے
سدا گوبند یہہ گانا — مبارک ہو مبارک ہو

## غزل (۲۰)

۱۔ نظر آیا ہے ہر سُو — مہ جمال اپنا مبارک ہو
وہ ہیں ہوں اِس خوشی میں — دل کا بھر آنا مبارک ہو
۲۔ یہ عُریانی رخ خورشید کی — خود پر وہ حائل تھی
ہوا اب فاش پردہ — ستر اُڑ جانا مبارک ہو
۳ یہ جسم و اسم کا کانٹا — جو بے ڈھب سا کھٹکتا تھا
خلش سب مٹ گئی — کانٹا نکل جانا مبارک ہو
۴ نہ خدشہ ہرج کا مطلق — نہ اندیشہ خلل باقی
پھُریرے کا بلندی پر — یہ لہرانا مبارک ہو
تعلق سے بری ہونا — حروفِ رام کی مانند
ہر اک پہلو سے نقطہ داغ — مِٹ جانا مبارک ہو

# غزل (٢١)

١ نہیں اب وقت سونے کا — سوئے دل کو جگا دینا۔
جو لیٹا گود غفلت میں — وہاں سے اب اٹھا دینا

٢ نہ جاگے اس طرح گر وہ — تو جھٹ کر اس کے کانوں میں
ڈھنڈورا چار ویدوں کا — بہ تشریحاً سنا دینا

٣ ہے آتم اور برہم ایکو — نہیں اس میں فرق کچھ بھی
بمعہ معنی و مطلب کے — یقین اس پر کرا دینا

٤ ہے دنیا کھیل جادو کا — کہو یا خواب ہی اس کو
اگر کچھ شک ہو اس میں — تو یکتی سے مٹا دینا

٥ نمود اس کی خیالوں پر — حقیقت میں نہیں کچھ بھی
سکھوپت میں کہاں بھاسے — ہے وہمی یہ جتا دینا

٦ سرب درشٹا سرب آدھار — سب سے پرے جو چیتن
وہی آنند گھن ویاپک — وہی آتم لکھا دینا

٧ اسی میں جیو ایشور کی — کلپنا ہے پڑی ہوتی
وہی پرکرتی ہو بھاسے — ہمہ وہ ہے بتا دینا

٨ ہمہ کا لفظ بھی جس بن — نہیں رکھتا حقیقت کچھ
وہی وہ ہے ہمہ فرضی — مفصل یہ سوجھا دینا

٩ کہاں دوئی کہاں وحدت — کہاں اصلی کہاں نقلی

ہے کیول ایک ہی گوبند      سبق آخر پڑھا دینا

## (۲۲) غزل

۱ یہ جملہ ذات واحد ہے      بُرا کوئی نہیں اچھا
کھلونے قند سب قند ہیں      بُرا کوئی نہیں اچھا
۲ کہیں بیگم کہیں شاہ ہے      کہیں افسر کہیں گولا
یہ جملہ تاش کی بازی      بُرا کوئی نہیں اچھا
۳ کہیں ہے باپ اَور امّاں      کہیں بیٹا کہیں بیٹی
سُپن پریوار سب جانو      بُرا کوئی نہیں اچھا
۴ کہیں گور ہے کہیں چیلا      کہیں بچھڑن کہیں میلا
تماشا ہے یہ بازی گر      بُرا کوئی نہیں اچھا
۵۔ کہیں ہے دیوتا سندر      کہیں ہے دیو بد شکل
گلی برتن مگر سب گل      بُرا کوئی نہیں اچھا
۶ کہیں ہے باغ اَور مالی      کہیں پُر خار ہے ڈالی
مگر تصویر دیواری      بُرا کوئی نہیں اچھا
۷ کہیں ہے رام کی صورت      کہیں راون کی ہے مورت
مگر زیور سبھی سونا      بُرا کوئی نہیں اچھا
۸۔ کہیں اُپدیش کا کرتا      کہیں سُنتا ہے دل دیکر
ہیں بہروپی کی پر صورت      بُرا کوئی نہیں اچھا

۹ کہیں نخرے دکھاتا ہے — کہیں تو مار کھاتا ہے
تماشے صورتیں کاغذ — برا کوئی نہیں اچھا

۱۰ کہیں لیلیٰ کہیں مجنوں — کہیں ایاز اور محمود
یہ سب ہیں ناولی قصے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۱ کہیں طالب بنے ڈھونڈے — کہیں مرشد ہو بتلاوے
کر اپنا کھیل خود دیکھے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۲ کہیں ہنسی بجاتا ہے — کہیں رو رو سناتا ہے
سبھی آکاش کے باجے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۳ کہیں کرتا وزیری ہے — کہیں پیادہ کہیں گھوڑا
سبھی شطرنج کے عہدے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۴ کہیں ہے دل کو خوش بھاتا — کہیں دکھ دین کو آتا
ہیں اندر جال کی چیزیں — برا کوئی نہیں اچھا

۱۵ کہیں کوہ ہے کہیں جنگل — کہیں آبادی و جنگل
ہیں جملہ ناٹکی پردے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۶ کہیں سندر اٹاری ہے — کہیں کٹیا نیاری ہے
مگر سب کھیل لڑکوں کی — برا کوئی نہیں اچھا

۱۷ کہیں کرتا خیانت ہے — کہیں رکھتا امانت ہے
سبھی ہیں آگ چنگارے — برا کوئی نہیں اچھا

۱۸ کہیں مسجد دھرم شالہ — کہیں میخانہ و چکلہ

ہیں چوپڑ کے یہ سب خانے — بُرا کوئی نہیں اچھا

۱۹ کہیں صوفی صفائی ہے — کہیں کرتا تباہی ہے
بناوٹ ہے یہ سب فرضی — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۰ کہیں دانا کہیں ناداں — کہیں انسان کہیں حیواں
مگر سب تر ہیں سب سوتر — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۱ کہیں ودیا ہے سکھلاتا — کہیں شاگرد بن آتا
مگر جادو پسارا سب — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۲ کہیں پنڈت ہی سم درشی — کہیں مورکھ ہے من متیا
رڑ بیکے جل کی سب لہریں — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۳ کہیں گیانی کہیں دھیانی — کہیں ہنکاری ومانی
ہیں پھول آکاش کے سارے — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۴ کہیں دھنوان بھاری ہے — کہیں ٹکڑے سے عاری ہے
مگر سب روپ لیلا کے — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۵ کہیں امرت کی ہے دھارا — کہیں ہے سانپ پھنکارا
رسن کے سانپ کی نیائیں — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۶ کہیں رانی کہیں باندی — کہیں سونا کہیں چاندی
صدف کا جان یہ نقرہ — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۷ کہیں شادی خوشی بھاری — کہیں ہا ہا ہے بیماری
سسے کے سینگ وت سمجھو — بُرا کوئی نہیں اچھا

۲۸۔ کہیں ہو داس سیوا میں — کہیں بن بیٹھتا گوبند
سبھی لہریں ہیں جل ماتر — برا کوئی نہیں اچھا

۲۹۔ کہیں وحدت خدا ہی ہے — کہیں کثرت جدائی ہے
دنک اور لعل ہیں ایکو — برا کوئی نہیں اچھا

## غزل (۲۳)

۱۔ اگرچہ میں سیرِ بتاں دیکھتا ہوں
ولے جلوۂ حق عیاں دیکھتا ہوں

۲۔ ازل سے ابد تک جو کثرت ہے پیدا
سو وحدت کا دریا رواں دیکھتا ہوں

۳۔ جدھر دیکھتا ہوں جہاں دیکھتا ہوں
خدا ہی کا جلوہ میاں دیکھتا ہوں

۴۔ نہ تن دیکھتا ہوں نہ جاں دیکھتا ہوں
اسی کو عیاں اور نہاں دیکھتا ہوں

۵ اگر کوئی جانے جہاں غیرِ حق ہے
سو میں اسکو دھوکا گماں دیکھتا ہوں

۶ یہ جو کچھ کہ پیدا ہے سب عینِ حق ہے
کہ اک بحرِ ہستی رواں دیکھتا ہوں

۷ کہاں غیر ہے اور کسے غیر جانوں

اسی کو یہاں اور وہاں دیکھتا ہوں

۸ جسے ذاتِ بیرنگ و بے چوں کہیں ہیں
بہر رنگ جلوہ کناں دیکھتا ہوں

## غزل (۴۴)

| | |
|---|---|
| ۱۔ بنے دھیان میں جسکے | دھیانی ہیں مجنوں |
| ہوئے گیان پر جسکے | گیانی ہیں مفتوں |
| پڑھا جس کا | جوگی جپتی نے ہے افسوں |
| وہی آتما | سچدانند میں ہوں |
| ۲ کرم جسکے ملنے کو | کرتا ہے کرمی |
| دھرم جس کے پانے کو | کرتا ہے دھرمی |
| مرم جانتا ہے | فقط جس کا مرمی |
| وہی آتما | سچدانند میں ہوں |
| ۳ جسے یگیہ اور دان سے | ڈھونڈھتے ہیں |
| جسے تپ سے اور گیان سے | ڈھونڈھتے ہیں |
| جسے دھارنا دھیان سے | ڈھونڈھتے ہیں |
| وہی آتما | سچدانند میں ہوں |
| ۴ نہ آغاز جس کا | نہ انجام جس کا |
| جہاں دیکھئے | جلوہ عام جس کا |

ہر اک شکل جس کی ہر اک نام جس کا
وہی آتما سچدانند میں ہوں

۵۔ جسے عقل کے انسان کہتا نہیں ہے
جسے دیکھ کر ہوش رہتا نہیں ہے
جسے پا کے دکھ کوئی سہتا نہیں ہے
وہی آتما سچدانند میں ہوں

۶ زمان و مکاں میں ہوا جو نمایاں
علل میں ہوا بن کے علت جو پنہاں
غرض جس سے ممکن ہے نیرنگ دا امکاں
وہی آتما سچدانند میں ہوں

۷ کسی شے کی ہستی نہیں جس سے باہر
ہر اک نور جس نور سے ہے منور
جو سبے مثل آنند کا ہے ہمسر
وہی آتما سچدانند میں ہوں

۸ جسے ہر موجود مانا ہے سب نے
جسے اپنا مقصود مانا ہے سب نے
جسے غیر محدود مانا ہے سب نے
وہی آتما سچدانند میں ہوں

# غزل (۲۵)

۱ کوئی حال مست کوئی مال مست
کوئی طوطی مینا سوئے ہیں
کوئی کھان مست پہران مست
کوئی راگ راگنی ڈھوئے ہیں
کوئی عمل مست کوئی رمل مست
کوئی شطرنج چوپڑ جوئے ہیں
اک خود مستی بن اور مست
سب گرے اوِدیا کوئے ہیں

۲ کوئی عقل مست کوئی شکل مست
کوئی چنچلتائی ہاسی ہیں
کوئی وید مست کتیب مست
کوئی مکے میں کوئی کاشی ہیں
کوئی گرام مست کوئی دھام مست
کوئی سیوک میں کوئی داسی ہیں
اک خود مستی بن اور مست
سب پھنسے اوِدیا پھانسی ہیں

کوئی پاٹھ مست کوئی ٹھاٹھ مست
کوئی بھیرو میں کوئی کالی میں
کوئی گرنتھ مست کوئی پنتھ مست
کوئی شویت پیت رنگ لالی میں
کوئی کام مست کوئی خام مست
کوئی پورن ہیں کوئی خالی میں
اِک خود مستی بن اور مست
سب بندھے اودّیا جالی میں

۴ کوئی ہاٹ مست کوئی گھاٹ مست
کوئی بن پربت اوجھارا میں
کوئی ذات مست کوئی پات مست
کوئی تات بھرات ست دارا میں
کوئی کرم مست کوئی دھرم مست
کوئی مسجد ٹھاکر دُوارا میں
اک خود مستی بن اور مست
سب بہے اودّیا دھارا میں

۵ کوئی راج مست کوئی باج مست
کوئی چھپّر میں کوئی جھولے میں
کوئی یدّھ مست کوئی گردھ مست

کوئی کھڑگ کو بھُار سبولے ہیں

کوئی پریم مست کوئی نیم مست
کوئی چھیکلے ہیں کوئی جھوٹے ہیں

اک خود مستی بن اور مست
سب پڑے اودّیا چولھے ہیں

۶ کوئی ساک مست کوئی خاک مست
کوئی خاصے ہیں کوئی ململ ہیں

کوئی یوگ مست کوئی بھوگ مست
کوئی اِستِھت ہیں کوئی چل چل ہیں

کوئی رِدّھ مست کوئی سِدّھ مست
کوئی لین دین کی گل گل ہیں

اک خود مستی بن اور مست
سب پھنسے اودّیا دلدل ہیں

۷ کوئی اُوردھ مست کوئی اُدھ مست
کوئی باہر ہیں کوئی اَنتر ہیں

کوئی دیش مست بدیش مست
کوئی اوشدھ ہیں کوئی منتر ہیں

کوئی آپ مست کوئی تاپ مست
کوئی ناٹک چیٹک تنتر ہیں

اِک خود مستی بن اور مست
سب بھُولے اِدّیا جنگل میں
۸ کوئی سُبشٹ مست کوئی نشٹ مست
کوئی دیرگھ میں کوئی چھوٹے میں
کوئی گُپتا مست کوئی سُپھا مست
کوئی تونبے میں کوئی لوٹے میں
کوئی گیان مست کوئی دھیان مست
کوئی اصلی میں کوئی کھوٹے میں
اک خود مستی بن اور مست
سب رہے اِدّیا ٹوٹے میں
۹۔ یہ لوگ مست کہاں توں برنوں
ہیں بابا کے دنگل میں
کون کرے تن کی گنتی
سب جکڑے ہیں دردھ سنگل میں
چھن بن رشٹ تشٹ اک چھن میں
اِستھت سدا امنگل میں
اک خود مستی بن اور مست
سب بھولے اِدّیا جنگل میں

---

## (۲۶) راگ جنگلہ

واہ واہ گذران فقیر دی — ہر حال رہے مستانہ

۱ مُٹھی چنے تاں بھوجن پاوے — کِتے فاقے ہی رہ جاوے
کِتے امرت بیٹھا کھاوے — گھیو کھنڈ تے تھالی کھیر دی
لڈو پیڑا اتے اور بیدانہ۔ واہ واہ

۲ کدی جنگل رَین گذارے — کدی سوندا اُنکھڑ چوبارے
کدی بستر پہنے سارے — کدی اِکلّی گوڈری لیر دی
من موجے تے مست دیوانہ۔ واہ واہ

۳ کِتے شاہ سوداگر کہاوے — کِتے آپ کنگال بن جاوے
کِتے کھیپاں کھڑا لوٹاوے — اوہ خواہش نہ رکھدا امیر دی
کوئی اپنا نہیں بیگانہ۔ واہ واہ

۴ کتنے روندا کتے ہسدا پیارا — اس نوں سمجھے سمجھن ہارا
جنوں جانیگا جگ سارا — سُدھ نہ جِنوں تن سر دی
کرے داس کتھن کوئی سیانا۔ واہ واہ

## (۲۷) راگ بھیرویں

۱۔ ہوا دھیان ہیں ایشور کے جوگن — اُسے کوئی کلیش لگا نہ رہا
جب گیان کی گنگا میں نہایا — تو من میں میل ذرا نہ رہا

۲۔ پرماتما کو جب آتما میں لیا دیکھ — گیان کی آنکھوں سے
پرکاش ہوا من میں اُسکے — کوئی اُس سے بھید چھپا نہ رہا

۳۔ پورشارتھ ہی اِس دُنیا میں — ہر کامنا پوری کرتا ہے
من چاہا سکھ اُسنے پایا — جو آلسی بن کے پڑا نہ رہا

۴ دُکھدائک ہیں سب شترُو ہیں — یہ وشے ہیں سارے دنیا کے
وہی پار ہوا بھوساگر سے — جو جال میں انکے پھنسا نہ رہا

۵ یہاں بڑے بڑے مہاراج ہوئے — بلوان ہوئے بدوان ہوئے
پر موت کے پنجے سے کبھو ل — رچنا میں آکر بچا نہ رہا

# (۲۸) راگ کافی

عشق دی نویوں نویں بہار

۱ جاں میں سبق عشق دا پڑھیا — مسجد کولوں جیوڑا ڈریا
ڈیرے جا ٹھاکر دے وڑیا — جتھے وجدے ناد ہزار

۲۔ جاں میں رمز عشق دی پائی — مینا طوطی مار گنوائی
اندروں باہروں ہوئی صفائی — جتول دیکھاں اُتول یار

۳ ہیر رانجھے دے ہو گئے میلے — بھُلّی ہیر ڈھوڈیندی بیلے
رانجھا یار بغّل وچ کھیلے — سُدھ نہ رہی اور سرت سنبھال

۴ وید قرآن پڑھ پڑھ تھکّے — سجدہ کردیاں گھس گئے متّھے

| | |
|---|---|
| نال رب تیرنھ ناں رب مکّے | جس پایا تس نور جمال |
| ۵ پھوک مصلّے تے بھن سٹ لوٹا | نا پھڑ تسبیح عاصا سوٹا |
| عاشق کہندے دے دے ہوکا | ترک حلالوں کھا مردار |
| ۶ عمر گنوائی وچہ مسیتی | اندر بھریا نال پلیتی |
| کدی نماز وحدت نا کیتی | ہن کی کرنا ہیں شور پوکار |
| ۷ عشق بھلایا سجدہ تیرا | ہن کیوں اینویں پاویں جھیڑا |
| بلھا ہندا چپ بتھیرا | ہر عشق کریندا مارومار |

## (۲۹) راگ پیلو۔ تال دیپ چندی

۱۔ تیری میرے سوامی! یہ بانکی ادا ہے۔
کہیں داس ہے تو کہیں خود خدا ہے
کہیں کرشن ہے تو کہیں رام ہے
کہیں سنگی ہے تو کہیں تو جدا ہے

۲ پلایا ہے جب سے مجھے جام تو نے
میری آنکھ میں کیا نیا گل کھلا ہے
تیرے عشق کے بحر میں مست ہوں میں
بقا میں فنا ہے فنا میں بقا ہے

۳ منزّہ تیری ذات تشبیہ سے فارغ

مگر رنگ تشبیہ کا تجھ پر چڑھا ہے
نظارہ تیرا رام! ہر جا پہ دیکھوں
ہر اک نغمہ اے جان! تیری صدا ہے

## (۳۰) غزل قوالی

۱ بٹھا کر آپ پہلو میں — ہمیں آنکھیں دکھاتا ہے
سنا بیٹھیں گے ہم سچی — فقیروں کو ستاتا ہے

۲ اے دنیا کے باشندو! — ڈرو مت ہم کو چھوڑو
یہ شیریں رُو تو مصری ہے — بھویں ناحق چڑھاتا ہے

۳ یہ سِلوٹ ڈالنا چہرہ پہ — گنگا جی سے سیکھا ہے
ہے اندر سے مہا شیتل — یہ اوپر سے ڈراتا ہے

۴ بناوٹ کی جبیں پر چیں — ہے الفت سے مُلبب دل
بناوٹ چالبازی سے — یہ کیوں جھگڑے میں لاتا ہے

۵ اگر ہے ذرّہ ذرّہ میں — بلکہ لاکھویں جزو میں
تو جزو کل بھی سب وہ ہے — دِگر جھٹ اڑ ہی جاتا ہے

۶ نگاہِ غور رکھ قائم — ذرا بُرقع کو تا کے جا
یہ برقع صاف اڑتا ہے — وہ پیارا نظر آتا ہے

۷ تلاطم خیز بحرِ حُسن و خوبی ہے — اہا ہا ہا
حواس و ہوش کی کشتی کو — دم بھر میں بہاتا ہے

۸ حسینوں! حسن و خوبی ہے — مری زلف سیاہ کا طفیل
عبث سایہ پرستوں کا — پڑا دل تلملاتا ہے
۹ ارے شہرت و رسوائی! — ارے تہمت! ارے عظمت!
مرو لڑ لڑ کے تم اب — رام تو پلہ چھوڑاتا ہے

## غزل (۱۳۱)

۱۔ باغ جہاں کے گل ہیں — یا خار ہیں تو ہم ہیں
گر یار ہیں تو ہم ہیں — اغیار ہیں تو ہم ہیں
۲ دریائے معرفت کے — دیکھا تو ہم ہیں ساحل
گرداب ہیں تو ہم ہیں — گر پار ہیں تو ہم ہیں
۳ وابستہ ہے ہمیں سے — گر جبر یا قدر
مجبور ہیں تو ہم ہیں — مختار ہیں تو ہم ہیں
۴۔ میرا ہی حسن جگ میں — ہر شیشہ موجزن ہے
بس پھر بھی تیرے — تشنۂ دیدار ہیں تو ہم ہیں
۵۔ پھیلا کے دام الفت — گرتے گراتے ہم ہیں
گر صید ہیں تو ہم ہیں — صیاد ہیں تو ہم ہیں
۶۔ اپنا ہی دیکھتے ہیں — ہم تیشہ و بست بارو
گر داد ہیں تو ہم ہیں — فریاد ہیں تو ہم ہیں

## غزل (۳۱۲)

۱ پر لئے نام بھی اپنا ۔ نہ کچھ باقی نشاں رکھنا
نہ تن رکھنا نہ دل رکھنا ۔ نہ جی رکھنا نہ جاں رکھنا
۲ تعلق توڑ دینا ۔ چھوڑ دینا اس کی پابندی
خبردار! اپنی گردن پر ۔ نہ یہ بارِ گراں رکھنا
۳ ملیگی کیا مدد تجھ کو ۔ مددگارانِ دنیا سے
اُمیدِ یاوری ان سے ۔ نہ یاں رکھنا نہ واں رکھنا
۴ بہت مضبوط گھر ہے ۔ عاقبت کا دارِ دنیا سے
اُٹھا لینا یہاں سے ۔ اپنی دولت اور وہاں رکھنا
۵ کسی گھر میں نہ گھر کر بیٹھنا ۔ اس دارِ فانی میں
ٹھکانا بے ٹھکانا ۔ اور مکاں بر لامکاں رکھنا

## غزل (۳۱۳)

۱ دیر و حرم میں ۔ جلوۂ جانان ایک ہے
پردہ اُٹھے تو ۔ کعبہ و بُت خانہ ایک ہے
۲ گھر ہو کہ طور نور ۔ تو ہر جا ہے برابر
کہنے کی بات سو ہیں ۔ پر افسانہ ایک ہے
۳ ارمانِ دل ہیں ۔ خاک اڑاتے ہیں سینکڑوں

مجنوں ہزار پھرتے ہیں ویرانہ ایک ہے
۴ عاشق مزاج ہونے کو کچھ سوز چاہیئے
کافی ہزاروں شمع پہ پروانہ ایک ہے

## (۳۴) شعر پنجابی

۱ تیر انداز بن کے تیر کئی مارن
چھاتی آپنی تیر لگائے کوئی کوئی
۲ سر ہوراں کٹ دکھان بہتے
گلے آپنے چھری چلائے کوئی کوئی
۳ لوکاں نصیحتاں دین والے لکھ
من آپنے نوں سمجھائے کوئی کوئی
۴ گھر ہوراں دے کئی پھوک دیندے
جھگے آپنے اگ لگائے کوئی کوئی
۵ مڑھیاں مندراں جوت جگاوندے نے
گھٹ آپنے جوت جگائے کوئی کوئی
۶ دیوی دیوتے پھل چڑھدی پئی دنیا
آتم دیو پر پھل چڑھائے کوئی کوئی
زر زیور زمین دے یار بہتے
اے پر رب نوں یار بنائے کوئی کوئی

۸- یاری چاؤ دے نال چا لان لکھاں
لا کے پھیر پر توڑ نبھائے کوئی کوئی

۹- سکھی وسدیاں دے انگ ساک سارے
ویلے دکھ دے درد ونڈائے کوئی کوئی

۱۰- غرض آپنی نوں ملن آن بہے
بناں مطلبوں منہ دکھائے کوئی کوئی

۱۱ بھلے ساتھ بھلائی نوں کرن سارے
برے نال کر بھلا دکھائے کوئی کوئی

۱۲ اوپر عاجزاں نک چڑھان سبھو
زبر دست پر ہتھ اٹھائے کوئی کوئی

۱۳ لکھاں مذہب تے پنتھ چلاوندے نے
لا مذہب دا مذہب چلائے کوئی کوئی

۱۴ ب ت دا سبق پڑھان بہتے
خالص الف دا سبق پڑھائے کوئی کوئی

۱۵ صوفی ظاہری بہت جہان اندر
صوفی باطنی نظر پر آئے کوئی کوئی

۱۶ ابلیس خودی نے کل فنا کیتے
خودی مار خدا نوں پائے کوئی کوئی

۱۷ عاشق لکھ دیوانیاں وانگ پھرے

مجنوں سچ دا — بنکے دکھائے کوئی کوئی
۱۸- پچھے عشق مجاز دے — بہت دوڑن
عشق حق دی — رمز نوں پائے کوئی کوئی
۱۹ ماس بکرے دا — بہت کھان والے
ماس آپنے جگر دا — کھائے کوئی کوئی
۲۰ جانوراں دے — کئی شکار کردے
ہوندی نفس — شکار بنائے کوئی کوئی
۲۱ لکھاں جھوٹھ — پدارتھاں جمع کردے
دولت سچ دالی — اپیر پائے کوئی کوئی
۲۲ کڈھن لکھ ہزاراں دا — فرق کئی
اک ۱ دو ۲ دا فرق — مٹائے کوئی کوئی
۲۳ منصف جج — عدالتی بہت دسن
پورا عدل پر کرکے — دکھائے کوئی کوئی
۲۴ لکھاں دین گواہیاں — جھوٹھ جا کے
بات سچ دی — آکھ سنائے کوئی کوئی
۲۵ چڑھ کے چھٹا پر ہوندیاں — کئی ستیاں
چھٹا پریم پر چڑھ کے — دکھائے کوئی کوئی
۲۶ پاٹھ بانیاں منتراں — کرن نت نتے
ارتھ سمجھ کے — چت لگائے کوئی کوئی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | لکھاں گورو | گورمنتراں دین والے |
| | منتر ایکتا | صاف سمجھائے کوئی کوئی |
| ۲۸ | ہیں لکھاں | اپدیش دے سنن والے |
| | سُن اوسنوں | پھیر کمائے کوئی کوئی |
| ۲۹ | دلاں ملدیاں نوں | بہت توڑ دسّن |
| | ٹٹے دلاں نوں | پھیر ملائے کوئی کوئی |
| ۳۰ | سادھ سدھیاں | لکھ دکھاندے نے |
| | اے پر آتما ایک | دکھائے کوئی کوئی |
| ۳۱ | شملے اور کشمیر نوں | جان لکھاں |
| | بیغم پورے دے | شہر نوں جائے کوئی کوئی |
| ۳۲ | وشیانند دے وچ | غلطان بہتے |
| | گوبند آتمانند نوں | پائے کوئی کوئی |

## (۳۸) کبت

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | دِنیتا کو تیاگ نر | آپنو سروپ دیکھ |
| | توں تو شُدھ برہم اج | درشٹیہ کو پرکاشی ہے |
| ۲۔ | آپنے اگیان تے | جگت سب توں ہی رچیں |
| | سرب کو سنگھار کریں | آپ ابناشی ہے |
| ۳۔ | منتھیا پرپنچ دیکھ | دُکھ جن آن جیے |

دیون کو دیوتوں تو — سب شکھ راشی ہے
۴ جیو جگدیش ہوئے — مایا سے پربھلے توں ہی
جیسے رجّو سانپ — سیپ روپ ہو کے بھاسی ہے

## غزل (۳۶)

۱۔ وحدت کی مے کو پی کر — جو سرشار ہو گیا ہے
دنیا کے وہ بکھیڑوں سے — بیزار ہو گیا ہے
۲۔ آنکھوں کو بند کر کے — اور اندر ہیں محو ہو کے
چپ چاپ بحر عالم سے — وہ پار ہو گیا ہے
۳ نامردوں کو ہے یہ چبھتا — عشق خار کی طرح سے
پر میرے لئے تو وہ — پھولوں کا ہار ہو گیا ہے
۴ پھوٹ پھوٹ باہر نکلتی ہے — آنکھوں سے یہ جو مستی
گیا دل میرا کوئی — خانۂ خمار ہو گیا ہے
۵ پائی ہے جسنے کوچۂ جاناں کی — کچھ بھی بو
وہ گھر کے کار و بار سے — بیکار ہو گیا ہے
۶۔ جو یادِ حق میں خواب سے — بیدار ہو گیا ہے
غافلی نہ سمجھو اس کو — وہ ہوشیار ہو گیا ہے
۷ اس مہرباں کو جا کے — دینا خبر یہ میری
گوبند تیرے عشق میں — بیمار ہو گیا ہے۔

# غزل (۱۴۷)

۱۔ ہو گیا آنند — دنیا کو رجھا کر کیا کروں
دل منوّر ہو تو — دیپک راگ گا کر کیا کروں

۲۔ چکّرورتی کر دیا — مجھ کو گورو نے رمز سے
پھر بھلا مہاراج جگ سے — اب کہا کر کیا کروں

۳۔ سن لیا گورو سے جو سننا تھا — نہ باقی کچھ رہا
شونیہ دل سنسان — جیووں کو سنا کر کیا کروں

۴۔ جل گیا اگیان کا انبار — اگنی گیان ہیں
خود بجھی جاتی ہے اگنی بھی — بجھا کر کیا کروں

۵۔ پرم پاون آتما — سنکر یہ شنکا مٹ گئی
گومتی گنگا و جمنا میں — نہا کر کیا کروں

۶۔ ہل وللہ اللہ — خیر صلہ اب ہوئی
ہو گیا ہے پاک پلہ — پڑھ پڑھا کر کیا کروں

۷۔ مہر کے باہر اور اندر — اور مسجد میں وہی
پھر بھلا سجدے میں میں — سر کو جھکا کر کیا کروں

۸۔ حرف میں ہے لفظ میں ہے — قلم میں بھی ہے عیاں
پھر وظیفہ میں بھلا — میں بڑبڑا کر کیا کروں

۹۔ روم روموں میں — رہا ہے آتما میرا سجن

خاک میں بھی رم رہا — پھر ہیں رما کے کیا کروں

۱۰۔ لَا اِلٰہَ کا حرف — اور جانتا ہے اِلَّا اللّٰہ کا

مونچھ منڈوا لِنگ کٹوا کر — بھلا پھر کیا کروں

۱۱۔ عقل ہو تو جان لو — سُکھ ہو نہ آتم گیان بن

مر گیا قاروں بھی — دھن دولت کما کر کیا کروں

۱۲ جسم ہوویگا فناہ — شک و شبہ اس میں نہیں

اس کی خاطر کشتۂ سیماب — کھا کر کیا کروں

۱۳۔ جو مقدّر تھا — مقدمہ طے ہوا در بار سے

سب اپیلیں مٹ گئیں — پھر لڑ لڑا کر کیا کروں

۱۴ راہ راحت جان کر — گو ہے عجب راحت ملی

عین راحت ہی ہوا — پھر ہیں سنا کر کیا کروں

۱۵ مِل گیا مطلوب — مولا سے جو میلا ہو گیا

ہوا مالا مال — کس سے مِل مِلا کر کیا کروں

۱۶ ناچتی ہے بُڈّھی — نخرے اور مکر سے مثل حور

کھال سے ہڈّی مڑھی — گنگا سنچا کر کیا کروں

۱۷ تیرتھوں کا وید نے — تیرتھ کہا ہے آتما

دوار کا کیدار — بدّری ناتھ جا کر کیا کروں

۱ برتیاں من کی بھی — آتم برہم میں ہیں مشتہر

محل میرا آتما — برتی لپٹا کر کیا کروں

۱۹ روپ رس شبد و سپرش — اور گندھ کا آدھار ہوں
پھر مٹھائی پشپ جل — چندن چڑھا کر کیا کروں

۲۰ جنتر منتر اور تنتر — شاستروں کے بیچ ہوں
پدھتی پٹل استوتر — گا کر پھر بھلا میں کیا کروں

۲۱ سرب کا آدھار — ویدوں نے تو آتم کو کہا
بلکہ خود ہی سرب — پھر آسن جما کر کیا کروں

۲۲ نارد اور شنکر یو نے بھی — گور سے جانا آتما
شاستر مت اور نشچے سے — گڑھ کوٹ ڈھا کر کیا کروں

۲۳ کپل گوتم بدھ اور کناد — لڑ بھڑ مر گئے
بحث میں نہیں رہیں جانا — سر کھپا کر کیا کروں

۲۴ آتما کوٹستھ اج — اور نت اکھنڈت برہم ہے
اچل نشکر ایک رس — گھنٹہ ہلا کر کیا کروں

۲۵ پھر رہا دیکھے ہے — بدھی کے ہی بھرنے سے جگت
آتما جانا اٹل — مالا پھرا کر کیا کروں

۲۶ نقد نقد ہی ہو گیا — دیدار آتم برہم کا
ہو گیا نر بجھے — سمادھی پھر لگا کر کیا کروں

---

اوم تت ست
اوم تت ست

# (۳۸) سی حرفی پنجابی

الف۔ ایک وجود موجود دیکھو۔ غیر اوسدا محض نابود ہے جی۔
عدم کدی نہیں موجود ہونا۔ اوّل آخر وجود موجود ہے جی
ہر شان ہیں اُسی کو دیکھ لینا۔ ایہو عارفاں دا مقصود ہے جی
توں تے وہم نے مار خراب کیتا۔ احمد دوسرا کہاں موجود ہے جی

ب۔ بات توحید دی سمجھ اساں۔ دِلوں شرک دی مَیل نوں چکیّا ہے
ظاہر باطن نہ دِسّدا ہور کوئی۔ سبھی جگہ اوہ رچیّا مچیّا ہے
مُلّاں قاضیاں بیٹھ کے مورکھاں نوں۔ وہم غیر دا سبق ہی دسیّا ہے
احمد قادری پیر دا نام جپ کے۔ اسیں وہم دا بوٹڑا پٹیّا ہے

ت ترک کیتا خوف دوزخ دا ایں۔ نالے جنّت دا شوق بھی چھڈیّا ایں
محو ہو بیٹھے ذات خدا دے اندر۔ حق مخلوق تے نظر نوں چکیّا ایں
وہم غیر دا ایسا ایں نفی کیتا۔ علم نفی دا باقی نہ رکھیا ایں
احمد ساریاں نسبتاں رفع کر کے۔ مزہ خاص توحید دا چکھیّا ایں

ث ثابت کرنا اپنے آپ تائیں۔ یہی قاعدہ عارفاں سچیّاں دا
زہد خشک وچ عمر نوں ضائع کرنا۔ ایہہ پیشہ ہے زاہداں کچیّاں دا
جھاتیاں ماریاں وچ لطیفیاں دے۔ ایہہ کم ہے سالکاں بچیّاں دا
پرگٹ دیکھنا سارے جہاں اندر۔ احمد شیوہ ہے کاملاں اچھیّاں دا

ز۔ زہد وچ عمر نوں کھویا توں۔ پڑھ پڑھ کے دس کی پایا ہے
صحبت کیتی نہ عارفاں کاملاں دی۔ ایویں آپنا جنم گنوایا ہے
اجے وقت ہی ہوش سنبھال لے توں۔ گیا وقت پھر ہتھ نہ آیا ہے
صحبت شیخ نے مس نے سونا کرکے۔ احمد ککھ تے لکھ بنایا ہے

ض۔ ضبط کرنا اسرار دل ہیں۔ محرم راز دے بناں نہ کھولنا جی
جھوٹے طالب دے پاس بیان کرکے موتی خاک میں کہیں نہ رولنا جی
حلوا روٹی یا نذر پر راضی ہو کے۔ دفتر فقر دا بیٹھ نہ پھولنا جی
اہل شوق جو آپکے سائل ہوویں۔ احمد اوسنوں خالی نہ موڑنا جی

ک۔ کرم کرکے میرے شیخ نے جی۔ خواب غفلت تے مینوں جگائے دتا
دیوا عشق دا قلب وچ روشن کرکے مینوں اپنا آپ سوجھائے دتا
سارے اپنا آپ ہی دیکھدا ہاں۔ وہم غیر دا دلوں اٹھائے دتا
ہر حال میں احمد خوشی مانو۔ جیون مرن دا خیال چوکائے دتا

م۔ مت دی بات میں دسدا ہاں۔ خوب سمجھ کے اسنوں مان میاں
ذکر پاس انفاس ہمیشہ کرو۔ خالی سانس نہ دیو کوئی جان میاں
وہم اور خطرات سب دور کرو۔ رکھو شک نہ کوئی گمان میاں
احمد غیر نہیں موجود دیکھو۔ وہی غیب ہے وہی عیان میاں

## غزل (۳۹)

ا۔ اب جلوہ حق ہمنے۔ ہر اک شان میں دیکھا

اشباہ میں ارواح ہیں۔ اعیان ہیں دیکھا
۲ ہو صورتِ دِلبر ہیں۔ وہی نازکناں ہے
اس کو ہی ہر اک۔ عاشقِ بےجان ہیں دیکھا
۳ یاقوت وہی۔ لعلِ بدخشان وہی ہے
نرگس وہی سُنبل وہی۔ ریحان ہیں دیکھا
۴ آیا نہ نظر اور کہیں۔ ایسی طرح سے
جیسا کہ اُسے۔ صورتِ انسان ہیں دیکھا
۵ تکرار تجلّیٔ خدا۔ فعل عبث ہے
اِس واسطے ہر آن۔ نئی شان ہیں دیکھا
۶ پانی کے سوا کون ہے۔ امواج ہیں احمد
دجلہ بھی وہی ہے۔ وہی عمان ہیں دیکھا

## (۴۰) غزل

۱ حسن روئے یار پر جو مست و دیوانہ رہے
دو جہاں کے کار سے بیکار و بیگانہ رہے
۲ کب رہے پرواہ اسکو جنت و فردوس کی
بادۂ توحید پی جو محو جانانہ رہے
۳ جو کہے اِنّی اَنا اللہ دل سے ہر دم بالیقین
دار پر گر وہ چڑھے دل اس کا مردانہ رہے

۴۔ رَبِّ اَرِنِی کب کہے — جو دیکھے ہر ہر ذرہ میں
مِثلِ مُوسیٰ وہ شائق — کوہ و ویرانہ رہے
۵۔ ایک جُرعہ سے ہوا — احمد عجب سرشار مست
ساقیا دائم تیرا — آباد مے خانہ رہے

## غزل (۱۴۱)

۱ میکدہ میں تیرے ساقی — دَورِ پیمانہ رہے
بادہ خواروں کو مبارک — تیرا مے خانہ رہے
۲ بھول جاوے کیوں نہ اسکو — راستہ دیر و حرم
جس کے دل میں نقشِ — تصویرِ جانانہ رہے
۳ غیب میں اسکو مقید — کب وہ ملنے ہے بھلا
ہر صورت میں جسکو رویت — بے حجابانہ رہے
۴ بادۂ توحید پی — جو محو اور سرشار ہو
کب اسے پرواہ پھر — تسبیح صد دانہ رہے
۵ احمد ارشد سے جسکو — گنج عرفاں ہو عطا
پھر اسے کب حاجت — زر اور دُر دانہ رہے

## غزل (۱۴۲)

عاشقِ حقم۔ مرا با کفر و ایماں کار نیست

ہر طرف وجہ اللہ بینم ۔ ہیچ جا اغیار نیست
۲ نغمۂ اِنّیٓ انا اللہ ۔ مے سرائم ہر زماں
از ملامت اہلِ ظاہر ۔ ہیچ یارا عار نیست
۳ من عبادت کے کنم ۔ از بجر تحصیلِ جناں
چوں دِلم را شوق ۔ حور و جنّت و انہار نیست
۴ خواندنِ اسما مبارک ۔ باشد اے زاہد ترا
بس مرا شغلِ مسمّٰی ۔ اسم ہا درکار نیست
۵ عارف و معروف عرفاں ۔ احمدا ذاتِ ولے است
واقف ایں رازِ نہاں ۔ جز محرمِ اسرار نیست

## غزل ۱۳۴

۱ جب عشق ہوا ۔ مذہب و اسلام ہمارا
پھر عقل سے کیا باقی رہا ۔ کام ہمارا
۲ خوش آیا ہے مجھے ۔ عاشقِ سرمست کا کہنا
ہے آپکو گم کرنے میں ۔ آرام ہمارا
۳ آئے ہیں کسی کام لئے ۔ ہم سوئے کثرت
وحدت ہے میاں ۔ اول و انجام ہمارا
۴ ہم بیٹھے ہیں مدت سے ۔ تیرے در پہ اے ساقی
مئے صاف سے لبریز کرو ۔ جام ہمارا

۵ ہر چشم میں منظور ہے حسنِ رُخ جاناں
ہر نام سے بولے ہے دلا رام ہمارا
۶ اے قادری کیا غم ہے طفیلِ شہِ جیلاں
خوش باش کہ خوش ہوگا سر انجام ہمارا

## (۴۴) غزل

۱ ہستی کا وہم و خوف عدم سب مٹا دیا
جب بیخودی کا عشق نے پیالہ پلا دیا
۲ فی الفور پارہ پارہ کی عقل کی کتاب
سبقِ جنونِ عشق نے جس کو پڑھا دیا
۳ ہر صورت کو پیلے سمجھ صورتِ سرمدی
انہد کا سِرّ خاص یہ تم کو بتا دیا
۴ موجود جز وجود نہیں غیر ہے عدم
یہ قادری نے نکتہ عجائب سنا دیا

## (۴۵) غزل

۱ ہرگز کہیں نہ صورتِ اغیار دیکھنا
ہر جا جمالِ احمدِ مختار دیکھنا
۲ قطرہ میں بحرِ قلزم و ذرّہ میں آفتاب

ہر ایک نوکِ خار ہیں ۔ گلزار دیکھنا

۳ ہر دم میانِ قلب کرو ۔ فکر کی نظر
گر چاہتے ہو ۔ عالمِ انوار دیکھنا

۴ بے نام و بے نشاں ہے ۔ اگرچہ وہ ضرور
ہر شان ہیں اُسیکو ۔ پدیدار دیکھنا

۵ دلدار کی طلب ہے ۔ اگر تجھ کو قادری
لازم تجھے ہے ۔ آپ کو دلدار دیکھنا

## غزل (۴۶)

| | |
|---|---|
| ۱ دل کو جب غیر سے صفا دیکھا | آپ کو اپنا دلربا دیکھا |
| ۲ پی لیا جام بادۂ وحدت | خویش دبیگانہ آشنا دیکھا |
| ۳ کر کے بازار گرم کثرت کا | آپکو آپ ہیں چھپا دیکھا |
| ۴ غیر کا اسم گرچہ ہے مشہور | نہ نشاں اسکا نہ پتا دیکھا |
| ۵ جب سے دیکھا ہے نور احمد کو | قادری کیا کہوں کیا دیکھا |

## راگ بہاگ (۴۷)

۱ ٹک بوجھ کون چھپ آیا ہے ۔

| | |
|---|---|
| ۲ اک نقطے ہیں جو پھیر پڑا | تب عین غین کا نام دہرا |
| جب مرشد نقطہ دور کیا | تب عینو عین کہا یا ہے |

۳ تسیں علم کتاباں پڑھدے ہو — کیہے اُلٹے معنے کردے ہو
بے موجب ایویں لڑدے ہو — کیہا الٹا وید پڑھایا ہے

۴ دُوری دُور کرو کوئی شور نہیں — ہندو ترک سبھی کوئی ہور نہیں
سب سادھ لکھو کوئی چور نہیں — گھٹ گھٹ میں آپ سمایا ہے

۵ نا میں مُلّاں نا میں قاضی — نا میں شیخ سیّد نا حاجی
بُلھیا شوہ نال لائی باجی — انہد شبد سنایا ہے

## (۴۸) غزل

۱ ابتدا سے بالاتر ہے میری ذات — انتہا سے بےخبر ہے میری ذات
۲ مہر و مہ روشن ہیں میرے نور سے — میرے پرتو سے ہیں ذرّے طور سے
۳ میرے جلوے بحر میں کہسار میں — میرے نقشے دشت میں گلزار میں
۴ لالہ زاروں میں تبسّم ہے میرا — آبشاروں میں ترنّم ہے میرا
۵ غنچے غنچے میں میری صورت نہاں — پتے پتے سے میری صورت عیاں
وسعتِ صحرا میں ہوں میں ضوفگن — جوششِ دریا میں ہوں میں موجزن
سارے دنیا میں میری تنویر ہے — ساری دنیا میری ہی تصویر ہے

## (۴۹) غزل

اگر ترک خودی کی عادت کو — اور قطرے سے دریا بن جا
ہو محو ذرا اصلیت میں — اور ذرّے سے صحرا بن جا

۲۔ کیا آہو ہے صحرائی تو — جو بھولا ہے یوں نافہ کو
کیوں جنگل میں سرگرداں ہے — تو اپنا ہی شیدا بن جا

## (۵۰) غزل

۱۔ کریں ہم کس کی پوجا — اور چڑھائیں کسکو چندن ہم
صنم ہم دیر ہم — بت ہم برہمن ہم

۲ درو دیوار ہے نظروں میں — اپنے آئینہ خانہ
کیا کرتے ہیں گھر بیٹھے ہی — اپنا آپ درشن ہم

۳ کب اٹھتے ہیں اٹھائے سے — کسی شیخ و برہمن کے
درِ دل پہ جو اپنے — مار کر بیٹھے ہیں آسن ہم

۴ محبت ہے تو اپنے سے — عداوت ہے تو اپنے سے
ہیں آپ ہی دوست اپنے ہم — ہیں آپ ہی اپنے دشمن ہم

## (۵۱) راگ جوگ تال دھمار

۱۔ پورے ہیں وہی مرد جو ہر حال میں خوش ہیں

۲۔ جینے کا نہ اندوہ۔ نہ مرنے کا ذرا غم — یکساں ہے انہیں زندگی اور موت
واقف نہ برس سے نہ مہینے سے وہ اک دم — شب کی نہ مصیبت نہ کہیں روز کا ماتم
دن رات گھڑی پہر۔ مہ و سال میں خوش ہیں
پورے ہیں وہی مرد جو ہر حال میں خوش ہیں۔

...انکو طلب گھر کی نہ باہر سے اُنہیں کام — تکیہ کی نہ خواہش ہے نہ بستر سے اُنہیں کام

...ں کی ہوس دل میں نہ مندر سے اُنہیں کام — مفلس سے نہ مطلب ہے تونگر سے اُنہیں کام

میدان میں بازار میں چوبار میں خوش ہیں
پورے ہیں وہی مرد جو ہر حال میں خوش ہیں

## (۵۲) راگ پیلو تال دیپ چندی

...تو ہے سو میں ہوں — جو میں ہوں سو تو ہے
...کچھ آرزو ہے — نہ کچھ جستجو ہے
...! رام مجھ میں — میں اب رام میں ہوں
...ک ہے نہ دو ہے — سدا تو ہی تو ہے
...اٹھا جبکہ مایا کا — پردہ یہ سارا
...کیا غم خوشی نے بھی — مجھ سے کنارا
...ل کو نہ طاقت — نہ من کو رسائی
...لی مجھ کو اب — آپنی بادشاہی

## (۵۳) راگ کلیان

اپن پو آپے ہی میں بسر پو

...ے سوان کا بیچ مندر میں — بھر مست بھونس پھر و
...ل کبھری بیچ نرکھ کوپ جل — تال میں جائے پر و

۴ جیسے گج لکھ پھٹک سِلا کو پرتما دیکھ اڑو

۵ مرکٹ موٹھی سُوادنہ چھوڑے گھر گھر رٹت پھرو

۶ کہیں کبیر نلنی کو سُوا اٹما کہہ کو نے پکڑیو

## (۵۴) راگ بہاگ

۱۔ کیشو کہی نہ جائے کیا کہیئے

دیکھت تو رچنا بچتر ہری سمجھ من ہی من رہیئے

۲ شونیہ بھیت پر چتر رنگ بوہ بن تن لکھا چتیرے

دھوئے مٹے نہ جائے بھیت رنگ پائے یہ تن ہیرے

۳ کوؤ کہہ ست جھوٹھ کہہ کوؤ جگل پربل کر مانے

تلسی داس پر ہرے تین بھرم سو آپن پہچانے

اوم تت ست

اوم تت ست